

یا حی　　یا قیوم

[illegible]

محمد ﷺ

[illegible]

[illegible]

# انت حبیبی یا رسول اللہ ﷺ


مؤلفہ

صاحبزادی انیس اختر سلمہا اللہ

بنت

حضرت ابو انیس محمد برکت علی لودھیانوی قدس سرہ العزیز



المقام اتحاف الصحاف المقبول المصطفین

کیمپ دارالاحسان

سمندری روڈ فیصل آباد

یا حی   یا قیوم

ما شاء اللہ لا قوۃ الا باللہ اللھم صل وسلم وبارک علی سیدنا ومولانا وحبیبنا

محمد ﷺ

النبی الامی وعلی آلہ واصحابہ بعدد کل معلوم لک

ورضی نفسک وزنۃ عرشک ومداد کلماتک استغفر اللہ الذی لا الٰہ

الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ

# اَنْتَ حَبِیْبِیْ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ


مؤلفہ

صاحبزادی انیس اختر سلمہا اللہ

بنت

حضرت ابوانیس محمد برکت علی لودھیانوی قدس سرہ العزیز



المقام النجاف الضحاف المقبول المصطفین

کیمپ دار الاحسان

سمندری روڈ فیصل آباد

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ما شاء اللہ لا قوۃ الا باللہ یحییٰ یا قیوم

اللھم صل علی سیدنا محمد و الہ و عترتہ بعدد کل معلوم لک

استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم و اتوب الیہ یا حی یا قیوم

# اَنْتَ حَبِیْبِیْ یَا رَسُوْلَ اللہ ﷺ

انتخاب از

غیر مطبوعہ تحریرات پیر و مرشد


حضرت ابو انیس محمد برکت علی لودھیانوی قدس سرہ العزیز

ترتیب و تزئین

صاحبزادی انیس اختر صاحبہ بنت حضرت ابو انیس محمد برکت علی لودھیانوی رحمۃ اللہ علیہ



| | | |
|---|---|---|
| طبع | ...... | اول |
| مطبع | ...... | اسٹار آرٹ پریس (پرائیویٹ) لمیٹڈ، لاہور |
| طابع | ...... | کیمپ دارالاحسان، فیصل آباد |
| تاریخ | ...... | ۱۱ رجب المرجب ۱۴۳۶ھ |




المقام النجاف الصحاف المقبول المصطفین

کیمپ دارالاحسان سمندری روڈ، فیصل آباد، پاکستان۔ فون ۶۷۹۹۰۰


ربنا تقبل منا انک انت السمیع العلیم

آمین آمین یا رب العالمین

# الإهداء

إلى

حضرة الأقدس الأكمل الأطيب الأطهر الأكرم الأجمل جناب سرور كائنات فخر موجودات، سيّد الكونين، سيّد المرسلين، خاتم النبيّين، رحمة للعلمين، شفيع المذنبين، شفيع الأمم، شفيع الأمّة، صاحب الجود والكرم، عاصم المطهّرة نبيّ الخاتم، رسول الآخر، صاحب تيجان المقرّبين، راحة قلوب المؤمنين، حبيب ربّ العلمين مصباح المقرّبين، محبّ العاشقين، محبوب الطالبين العارفين، سراج السالكين، مأوانا وملجانا وسيّدنا وسندنا ونبيّنا ورسولنا ومولينا وحبيبنا ومحبوبنا

**محمّد**

المصطفى أحمد المجتبى محمّد النبيّ الأمّيّ

حضرة

**محمّد رسول الله**

صلّى الله عليه وآله وأصحابه وبارك وسلّم

ربنا تقبل منا إنك أنت السميع العليم

آمين آمين آمين يارب العالمين



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

مَا شَآءَ اللّٰهُ لَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ

يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ
یاحی یاقیوم

یاحی یاقیوم صل وسلم و بارک علی النبی الامی

الصلوٰۃ والسلام علیک یارسول اللہ
الصلوٰۃ والسلام علیک یاحبیب اللہ
الصلوٰۃ والسلام علیک یانبی اللہ
الصلوٰۃ والسلام علیک یا محمد رسول اللہ

بحضور اقدس واکمل
جناب رسولِ اکرم واجمل الطیب اطہر
صلی اللہ علیہ وسلم

# اَنْتَ حَبِيْبِىْ يَا رَسُوْلَ اللّٰه ﷺ

الصلوٰة والسلام عليك يا رسول الله

الصلوٰة والسلام عليك يا رسول الله

الصلوٰة والسلام عليك يا رسول الله

الصلوٰة والسلام عليك يا رسول الله

الصلوٰة والسلام عليك يا رسول الله

الصلوٰة والسلام عليك يا رسول الله

الصلوٰة والسلام عليك يا رسول الله

سيدى ومولائى وحبيبى **مُحَمَّدٌ نِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ** ﷺ

بسم الله الرحمن الرحيم

ما شاء الله لا قوة إلا بالله

يا حي يا قيوم

اللهم صل وسلم وبارك على سيدنا ومولانا وحبيبنا

**محمد ن النبي الأمي**

وعلى آله وأصحابه وعترته عدد كل معلوم لك

وعدد خلقك ورضى نفسك وزنة عرشك ومداد كلماتك

أستغفر الله الذي لا إله إلا هو الحي القيوم وأتوب إليه

يا حي يا قيوم

سيدنا **محمد** صلى الله عليه وسلم

سيدنا **أحمد** صلى الله عليه وسلم

سيدنا **حامد** صلى الله عليه وسلم

سيدنا **محمود** صلى الله عليه وسلم

الصلوة والسلام عليك يا رسول الله

الصلوة والسلام عليك يا حبيب الله

الصلوة والسلام عليك يا نبي الله

الصلوة والسلام عليك يا محمد رسول الله

بسم الله الرحمن الرحيم

ما شاء الله لا قوة إلا بالله

يا حي يا قيوم

اللهم صل وسلم وبارك على سيدنا ومولانا وحبيبنا

# محمد النبي الأمي

وعلى آله وأصحابه وعترته بعدد كل معلوم لك

وعدد خلقك ورضى نفسك وزنة عرشك ومداد كلماتك

أستغفر الله الذي لا إله إلا هو الحي القيوم وأتوب إليه

يا حي يا قيوم

## رب سلم على رسول الله

## مرحبا مرحبا يا رسول الله

اللهم صل على محمد عدد ما في علم الله صلاة دائمة بدوام ملك الله

## يا حي يا قيوم

الحمد لله حمداً كثيراً طيباً مباركاً فيه كما يحب ربنا ويرضى

بسم الله الرحمن الرحيم
ماشاء الله لا قوة الا بالله
يا حي يا قيوم

اللهم صل و سلم و بارك على سيدنا و مولينا و حبيبنا

# مُحَمَّدِنِ النَّبِيِّ الْأُمِّيِّ

و على اله و اصحابه و عترته بعدد كل معلوم لك
و بعدد خلقك و رضى لنفسك و زنة عرشك و مداد كلماتك
استغفر الله الذى لا اله الا هو الحى القيوم و اتوب اليه
يا حي يا قيوم

میرے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا طالب حق ہوں آپ کی محبت کا طالب ہوں میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت
کا اعلان کرتا ہوں اور اقرار کرتا ہوں کہ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت کے سوا
کسی بھی شے کا طالب نہیں یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اے میرے آقا صلی اللہ علیہ وسلم
یہ محبت ازل سے ابد تک ہے

بسم الله الرحمن الرحيم

ما شاء الله لا قوة إلا بالله

يا حي يا قيوم

اللهم صل وسلم وبارك على سيدنا ومولانا وحبيبنا

# محمد النبي الأمي

وعلى آله وأصحابه وعترته بعدد كل معلوم لك

وبعدد خلقك ورضى نفسك وزنة عرشك ومداد كلماتك

أستغفر الله الذي لا إله إلا هو الحي القيوم وأتوب إليه

يا حي يا قيوم

# حب النبي الكريم صلى الله عليه وسلم في قلب المؤمنين

مباركا مكرما مشرفا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ
یاحی یا قیوم

اللھم صل وسلم علی محمد و آلہٖ و عترتہٖ بعدد کل معلوم لک
استغفر اللہ الذی لا الٰہ الا ھو الحی القیوم و اتوب الیہ

"یا رسول اللہ" صلی اللہ علیہ وسلم ضروری
اور اس کا انکار دوری ہے۔

میں عاجز و ناتواں ضعیف و مسکین

بے بس و بے کس نا اہل و نا لائق

مگر

حضورِ اقدس و اکمل جنابِ رسولِ اکرم و اجمل

اطیب و اطہر جانم فدا صلی اللہ علیہ وسلم

کا

# کمترین امتی

اور گنہگار و سیہ کردار نافرمان و ناہنجار

# غلام

ہوں یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

میرے آقا
جانم فِدا
صلی اللہ علیہ وسلم
میں ایک **مُدّت** سے اس مقام پہ
کھڑا آگے چلنے کی سوچیں سوچ رہا ہوں
پورے اکیس ٢١ برس گذر چکے ہیں لیکن مجھے ایک
بھی قدم آگے دھرنے کی ہمت نہ ہوئی!
اگر آگے چلنا میرے بس میں ہوتا تو کیا
اب تک میں اِس ایک ہی مقام پہ کھڑے
رہتا۔ معلوم ہوا کہ یہاں سے آگے چلنا
میرے بس کی بات نہیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم
کے بس کی ہے یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

**یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ**

جب تک آپ صلی اللہ علیہ وسلم میری دستگیری نہیں فرماتے اور قدم قدم پہ اپنے اس نالائق و نااہل گنہگار و بدکردار غلام کی رہنمائی نہیں فرماتے کوئی بھی میرے اس معاملہ میں کچھ کرنے کو تیار نہیں نہ ہی کوئی کچھ کر سکتا ہے بے شک آپ صلی اللہ علیہ وسلم قاسم و مختار ہیں اور اللہ سبحانہٗ نے ساری خدائی کا اختیار آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو بخشا ہے بے شک آپ صلی اللہ علیہ وسلم جسے چاہیں اور جو چاہیں دے سکتے ہیں دلوا سکتے ہیں

ھ

آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ سبحانہ
نے اپنے مُلک میں مختار فرمایا ہے
میری جو

لاج

آپ کو ہے کسی اور کو نہیں یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
مرا قصہ بھی کیا خوب قصہ ہے جو سُنتا
ہے سُن کر ہنس دیتا ہے!

آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی **رحمت**
دنیا بھر میں مشہور ہے میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم
کی رحمت کا **امیدوار** ہوں!!
یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ

میری **نجات** کا اب کوئی اور واسطہ نہیں مگر یہ کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم میرا ہاتھ پکڑیں اور میری اپنی رحمت وکریمی کے صدقے

# دستگیری و رہنمائی

فرمائیں یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

بے شک اے میرے رؤف رحیم آقا صلی اللہ علیہ وسلم میں نے اپنی جان پر ظلم کیا ہے بے حد ظلم کیا ہے اور

ہیں کیا کسی نے بھی ایسا جیسا کہ کیا ہیں
نے اس ٹھکرایا گیا ہے آپ صلی اللہ علیہ
وسلم کا گنہگار و بدکار امتی ہر در سے
بس نہ ٹھکرائیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم
اس کو اپنے در سے اس لیے کہ نہیں رہا اس
کے لیے کوئی اور در مگر

## آپ ﷺ کا

اور نہ ہی کوئی وسیلہ مگر **آپ** ﷺ اور
نہ ہی کوئی سہارا مگر **آپ** صلی اللہ علیہ وسلم

## یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

نہیں پوری ہو سکتی میری کمی مگر یہ کہ
پوری کریں آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس
کمی کو جیسے کہ کر سکیں آپ صلی اللہ
علیہ وسلم اور کر سکتے ہیں آپ
صلی اللہ علیہ وسلم ہر کسی کی ہر کمی
کو پورا

## دم بھر میں

اور کوئی مشکل نہیں ہے واسطے آپ
صلی اللہ علیہ وسلم کے پورا کر دینا کسی کی
کمی کو دم بھر میں اگرچہ کمی ہو ساری
خدائی کی
بے شک بخشی ہوئی ہے اللہ سبحانہٗ
نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ توفیق

کہ دوری کردیں کمی کی آن کی آن میں
اور کوئی بھی مشکل نہیں ہے واسطے آپ
صلی اللہ علیہ وسلم کے

## یارسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم

میرے اس معاملہ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم
سے بہتر اور کوئی حکیم نہیں ہے جو مجھ کو
اس وادی سے پار لیجا سکے پس ترس
کھائیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم اور راہنمائی
فرمائیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم بے شک
میں ہوں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا اگرچہ
ہوں گنہگار و بدکار

## یارسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم

معشوق اپنے عاشق

پہ جفا کر سکتا ہے

لیکن کسی اور پہ کبھی

بھی نہیں کر سکتا

یَا حَیُّ یَا قَیُّوۡم

عشق کی غیرت یہ گوارا
ہی نہیں کرتی کہ اس کا
کوئی عاشق کبھی کم ہو
جائے !!

# آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا درِ اقدس میری سسکتی ہوئی امیدوں کا مرکز ہے

# یا رسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم

اگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی میری نہ سُنی تو پھر کون سُنے گا !

یارسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم

اُمید کے سوا اور کچھ
باقی نہیں اور وہ بھی
صرف آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہی
کے درِ اقدس سے ہے

یارسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم

# در در کی بھیک مانگ کے آپ ﷺ کے در اقدس پہ آیا ہوں

# یارسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم

# اور ہر در سے خالی لوٹ کر آیا ہوں

# یارسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم

مجھے اگر کچھ فخر ہے تو یہ کہ

# میرا حال کسی کی بھی سمجھ میں نہ آسکا

اگرچہ میں نے اس ایک ہی مقام پہ ساری عمر گذاری !!

# یَارَسُوْلَ اللّٰہِ اَغِثْنِیْ
# اَنْتَ غِیَاثُ الْمُسْتَغِیْثِیْن

صلی اللہ علیہ وسلم

نہ ہی کوئی طبیب
میرے درد کی دوا دے
سدا
اَنْتَ طَبِیْبِیْ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ
صلی اللہ علیہ وسلم

اور نہ ہی کوئی مجھے کہیں
پہنچا سکتا

اَنْتَ ھَادِیْ الْمُضِلِّیْن
یَارَسُوْلَ اللّٰہِ
صلی اللہ علیہ وسلم

اگر مجھ سے کوئی پوچھے بتا تو نے ان اکتیس[۲۱]
برسوں میں کیا دیکھا تو میں کیا بتاؤں؟

کیا جواب دوں مگر یہ کہ میں نے کچھ بھی
نہیں دیکھا

## جس حال میں آیا تھا
## اسی میں ہوں
## یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

اس کی کئی وجوہات ہو سکتی ہیں

اول یہ کہ سب کچھ جو بھی میں نے حاصل کرنا تھا یا جو کچھ ساری عمر میں مجھ کو ملنا تھا

## پہلے ہی دن دیا گیا

اس کے جواب میں بندہ عرض گذار ہے کہ یہ حال میرا یہاں آنے سے

## کہیں پہلے کا حال ہے

## یارسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم۔

دوسری یہ کہ

میرے معاملہ میں کسی
نے کوئی خاص دلچسپی
نہ لی یہانتک کہ انہوں
نے بھی نہ لی اور مجھے ردی
سمجھ کر پھینکدیا گیا!

یارسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم

اور دل کی حالت وہی ہے
جو پہلے تھی کسی بھی حال میں
کوئی فرق نہیں وہی خیال
وہی چال وہی رنگ اور وہی
سب کچھ ہے

یا رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم

اگر اوروں کی طرح مجھ کو بھی
دلاسا دیا جاتا تو کیا میں
کچھ بھی نہ کرتا !

اَغِثْنِیْ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ اَغِثْنِیْ

صلی اللہ علیہ وسلم

یا پھر میری **قسمت** ایسی ہے کہ
اس میں کبھی بھی نہیں ہے

**اس کا میں کسی بھی طرح قائل نہیں!**

**آپ** صلی اللہ علیہ وسلم **میرے آقا اور میری ہر قسمت کو بدلنے کی قدرت رکھتے ہیں**

**یارسول اللہ**
صلی اللہ علیہ وسلم

ہر شے قدر کی مقدور
اور قدر مومن کی مقدور
ہے!

یارسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم

# ٢١
# پورے اکیس سال بعد
# محاسبہ !

لیجئے پوری داستان سنئے !!

یہ داستان تجھے حیرت میں
ڈال دے گی !

یہ میری دُکھ بھری کہانی ہے
میں اپنی آپ بیتی کیسے تجھے سناؤں ؟
کیا سناؤں کیا نہ سناؤں !
میرے ساتھ کیا کچھ ہوا کیسے سناؤں !

یاحیّ یاقیّوم

ساری سناؤں تو کہاں جاؤں

ساری نہ سناؤں تو کیسے

سمجھاؤں یاحیّ یاقیّوم !!

اللّٰھم الھمنی رشدی واعذنی من شرّ نفسی

یاحیّ یاقیّوم

آمین

# ۱۲

# پہلے بارہ سال اس انتظار میں بیٹھا راہ تاکتا رہا

میرا گمان تھا کہ فقیری شاید کوئی بنی بنائی چیز ہوتی ہے جو مجھے دے دی جائے گی

# پھر پانچ سال بیٹھا یہ سوچتا رہا کہ اب کیا کروں

## یارسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم

دنیوی بکھیڑے رہنا کوئی عقلمندی نہیں یہ بہر لحاظ عمر ضائع کرنا ہے

پس سوچا اور قطعی فیصلہ کیا کہ زندگی گذارنے کا ایک قانون لکھا جائے جس کا نام نظام الحیوٰۃ ہو اور وہ سب آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان

یعنی حدیث شریف کے عین
مطابق ہے اپنی طرف سے
کچھ بھی نہ ہو سب کچھ آپ
صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف
سے ہو

یارسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم

جو کچھ لکھا جائے اُس پہ
عمل کیا جائے روز کیا
جائے اور باقاعدہ کیا
جائے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم
کی نظرِ رحمت سے حصّہ
کیا جائے !

یا رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم

سالوں بعد!

لیجیے میرے آقا
غلامِ بے نوا
کا یہ تحفہ
نظام الحیوۃ
قبول کیجیے
آمین
یا رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم

# یہ نظام الحیٰوۃ قبول ہو آمین

# یارسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم

اِس

نظام الاوقاة

پہ مجھ کو اور اس راہ میں

چلنے والے ہر مسلمان کو

استقامت عنایت ہو

آمین

یارسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم

میں کسی اور کے پاس نہیں گیا

**نہ ہی آئندہ کبھی جاؤں**

**گا**

آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے سوا کسی اور سے

میرا کوئی مطلب واسطہ نہیں!

میں نے اپنی یہ **کہانی** کسی

کو بھی نہیں سنائی اور نہ ہی کسی

سے کسی سے بھی کہی

شے طلب کرنی ہے !!

آپ صلی اللہ علیہ وسلم

میرے آقا میرے مولا اور

میرے پرور ہیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے

سوا کسی سے بھی میں نے

اپنا کوئی قصہ کبھی بیان

نہیں کرنا

یا رسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم

آج سے بعد میں نے کبھی کچھ
نہیں کرنا اور کبھی کہیں نہیں
جانا کہیں بھی نہیں جانا
یہاں تک کہ وہاں بھی نہیں
جانا اور نہ ہی کچھ کرنا ہے

یا رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم

میرے گناہ معاف ہوں

اور مجھ کو اِس

نظامِ الحیٰوۃ

پہ استقامت بخشی

جائے جسے کوئی چھین نہ

سکے جو کبھی چھن نہ سکے

یا رسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم

میں کیا کیا گمان لے کر
اِس میدان میں آیا تھا
اللہ ! اللہ !!

یارسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم

میری پیاس دریا بھی
نہ بجھا سکا اگرچہ
سالہا سال کنارے
کھڑے رہے!!

یا رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم

جو بات اب تک نہ بنی
اب کیسے بن سکتی ہے
اور کیونکر بن سکتی ہے؟
واپس کیسے لوٹوں اور
کیونکر لوٹوں !!

یا رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم

دُنیا کیا کہے گی بن پیئے ہی
لوٹ آیا اور اتنے بڑے
میخانہ سے ساقی کی سخاوت
دنیا بھر میں مشہور ہے!!
اب میں کبھی واپس لوٹ
نہیں سکتا جہاں میں نے
آنا تھا آچکا جو میرا مقام

مِل چکا اور جہاں میں نے
پہنچنا تھا پہنچ چکا!!

یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

تو نے ہر شے ترک کی یہ کیوں
نہ کی!
جس دن سب کچھ چھوڑا تھا یہ
کیوں نہ چھوڑی!!
اِسے ترک کر اِسے چھوڑ
تاکہ ذکرِ سوا کوئی شے تجھے
للچا نہ سکے

یا رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم

ذکر سے سوا کوئی بھی شئے
تیرے دل میں نہ ہو نہ
کسی حال کی طلب ہو
نہ مقام کی اگر کوئی طلب
ہو اور کوئی تمنا ہو تو یہ
کہ اس کا اور اس کے
حبیب اقدس صلی اللہ علیہ وسلم
کا ذکر جاری ہو اس دل

میں جاری ہو۔ اِس جگہ
میں جاری ہو
کہ
اللہ کے ذکر کے سوا کوئی
بھی تمنا اور کسی بھی قسم کی
کوئی بھی تمنا کبھی تیرے
دل میں نہ ہو اللہ کے ذکر
کے سوا ہر شے چھوڑ اور

سب کچھ چھوڑ اور ایسے
چھوڑ جیسے کہ چھوڑنے کا
حق ہوتا ہے

استغفر اللہ استغفر اللہ
استغفر اللہ

یا رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم

بسم الله الرحمن الرحیم

ما شاء الله لا قوة الا بالله

یا حی یا قیوم

اللهم صل وسلم وبارك على سيدنا ومولانا وحبيبنا محمد ن النبي الامی
وعلى آله واصحابه وعترته بعدد كل معلوم لك
وبعدد خلقك ورضى نفسك وزنة عرشك ومداد كلماتك
استغفر الله الذی لا اله الا هو الحی القیوم واتوب الیه
یا حی یا قیوم

جو چیز اللہ کو پسند نہیں اللہ کے بندوں کو کیسے
ہو سکتی ہے اور ذکرِ الٰہی کے سوا کوئی بھی چیز
اللہ کو پسند نہیں!

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ
یا حی یا قیوم

اللھم صل وسلم وبارک علی سیدنا ومولانا وحبیبنا محمدن النبی الامی وعلی آلہ واصحابہ وعترتہ بعدد کل معلوم لک وبعدد خلقک ورضی نفسک وزنۃ عرشک ومداد کلماتک
استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ
یا حی یا قیوم

(ذکرِ الٰہی سے مراد "طاعات" ہیں)

جو دُنیا تیری نظروں میں کچھ بھی نہیں
میری میں بھی نہیں یا حی یا قیوم!

یا اللہ یا رحمٰن یا رحیم
یا حی یا قیوم

تیرے ذکر کے سوا تیری قسم
دنیا و آخرۃ کی کوئی بھی طلب
اِس دل میں نہیں اور نہ ہی
کبھی ہوگی میری کوئی تمنا
نہیں مگر تیرا ذکر تیری یاد

تیرا فکر تیرا خیال !!
تو مجھ کو اپنے ذکر کی توفیق
بخش آمین
تو مجھ پہ ذکر کا وہ باب
کھول جو قیامت تک
کبھی بند نہ ہو اور نہ ہی کوئی
اسے کبھی بند کر سکے آمین

تیرا ذکر میری زندگی کا
انمول سرمایہ ہے تو مجھ
کو اپنے ذکر کی دولت
سے مالا مال کر دے

یاحی یاقیوم

آمین

یارسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم

میں نے تیرے ذکر کو کون و مکان

کی ہر شئے سے بہتر و افضل

سمجھ کر تیرے ذکر کے سوا

ہر شئے چھوڑ دی اور کوئی

بھی شئے (خواہش و تمنا)

اپنے پاس نہیں رکھی!

یا حی یا قیوم

یارسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم

اے میرے رب ذو الجلال والاکرام

تو مجھ کو اپنے

ذکر

کی توفیق بخش یا حی یا قیوم

آمین

یا رسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم

میں نے تجھ سے تیرا ذکر مانگا

ہے تو مجھ پہ راضی ہو اور

مجھ کو اپنا ذکر بخش ایسا

ذکر جو مذکور کے سوا ہر شے

کو بھلا دے ہر محبت کو گرا دے

ہر نقش کو مٹا دے اور اپنے

سوا ہر شے کی بنیادیں ہلا دے

یاحی یاقیوم

یارسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم

تو اِس دل کو اپنے ذکر

سے معمور کر دے مسرور

کر دے شاد کر دے

آباد کر دے مخمور کر دے

مدہوش کر دے اور یہی

میرے درد کا داماں اور

تو اسے پورا کر دے

یاحیّ یاقیّوم

ہر کسی سے بیگانہ کر دے
اور اپنی محبت کا مستانہ
کر دے (آمین)

یا حی یا قیوم
یا رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم

ذکر کے نور سے غفلت
جلا دے اور ہستی
کی مستی کی چادر
اوڑھا دے ایسی اوڑھا دے
اور ایسی اوڑھا دے جو
تیرے سوا ہر شے کو بھلا دے
یا حی یا قیوم
یا رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم

تو اِس قلم کو جُنبش

میں لا اور اس سے

اپنی اور اپنے حبیب

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم

کی شان لکھوا !

یاحی یاقیوم

یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

اٰمین

تیرے بھید تجھ ہی کو زیبا ہیں
نہ میں تیرے بھیدوں کا متلاشی ہوں
نہ ہی مجھے تیرے کسی بھید سے کوئی
دلچسپی ہے میں تیرا بندہ ہوں
تو مجھ کو اپنی طاعت و ذکر کی
توفیق بخش یاحی یاقیوم

آمین

زمین تیری ہے اور تو ہی ساری

زمین کا مالک ہے

تیری زمین میں کسی بھی جگہ کبھی

مالک نہ کہلاؤں گا یہ زمین

تیری زمین ہے اور تیرے ہی ذکر

کیلئے وقف کی یاحی یاقیوم

ہر حال تیرا مال ہے میرا کوئی مال
نہیں کوئی مال نہیں نہ ہی کوئی
مال اپنے پاس رکھوں گا مگر
پہنا ہوا لباس اور ضروریات زندگی
کا وہ مختصر سا سامان جو ہر انسان
کیلئے ضروری ہوتا ہے

یاحی یاقیوم

جو روپیہ تو مجھ کو دے گا اس میں
سے اپنی ضرورت پوری کر کے باقی سارے
کا سارا تیری غریب و مسکین
مخلوق میں تقسیم کر دیا کروں گا اور
ہر روز اس حال میں بستر پہ لیٹا کروں
گا کہ صبح کیلئے ایک دمڑی بھی
باقی نہ رہے یاحیّ یاقیوم

جو رب العالمین اور تیرے حبیب

رحمۃ للعالمین ہیں صلی اللہ علیہ وسلم

باقی تمام مخلوق درجہ بدرجہ تیرے

در کی فقیر ہے

اپنے لئے کسی بھی قسم کا کوئی مرتبہ طلب

نہ کروں گا نہ ہی کسی مرتبہ کی خواہش

اس دل میں رکھوں گا یا حی یا قیوم

تیری کسی مخلوق سے کبھی

دغا

فریب

مکر

دھوکا

نہ کروں گا اور نہ ہی کسی کو کسی قسم

کی ایذا یا ضرر پہنچاؤں گا !

عام آدمیوں کی طرح گمنام زندگی
بسر کروں گا اور کسی درجہ خطاب
اور لقب سے کبھی بھی اور کسی بھی
قسم کی دلچسپی و خواہش نہ رکھوں
گا!

یاحی یاقیوم

کوئی کچھ کہے کچھ کرے

سن کر دیکھ کر صبر کروں گا

صبر جمیل ! تیری کسی مخلوق

کیخلاف کبھی کچھ نہ کہوں گا

کبھی کچھ نہ کروں گا مگر تیرے

حکم سے یاحی یاقیوم

میں نے تیری مخلوق اور تیرے
حبیب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم
کی امت کے خلاف ہتھیار پھینک
دیا اور قطعی پھینک دیا آج
سے میں نے کسی کے خلاف کبھی کچھ نہیں
کہنا اور کبھی کچھ نہیں کرنا
یاحی یاقیوم

آج سے میں نے تیری خلق کی
خدمت
عمر بھر کیلئے اپنا نصب العین
قرار دے لیا ہے

یاحی یاقیوم

میں تیری مخلوق کی بے لوث

بلا اُجرت و معاوضہ

خدمت کا

ہمیشہ ہمیشہ کیلئے وعدہ کرتا ہوں

یاحی یاقیوم

خلق میں ہر خلق شامل ہے

مومن ہو یا کافر جن ہو

یا انسان درند ہو یا خزند

چرند ہو یا پرند خاکی ہو

یا آبی نوری ہو یا ناری!!

یاحی یاقیوم

میں نے جو لینا ہے تجھ سے

لینا ہے اور تیرے حبیب

صلی اللہ علیہ وسلم کا وسیلہ

میرے لئے کافی ہے

یا حیّ یا قیّوم

اس سیاست سے میرا کوئی
تعلق نہیں نہ ہی میں نے کبھی
کسی مُلکی سیاست میں
حصہ لینا ہے!

یاحی یاقیوم

تیری بندگی میری زندگی ہے

میرا یہاں کوئی کام نہیں مگر

یہ کہ تیری عبادت کروں !

عبادت یہ ہے کہ جن باتوں سے تو

روکے رکوں اور جن کا حکم دے

کروں  یاحی یاقیوم

تو مجھ کو توفیق بخش کہ تیری

اور تیرے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم

کی مرضی کے خلاف مجھ سے کبھی

کچھ نہ ہو اور یہ کہ اس توفیق

میں تیرا ذکر جاری رہے

یا حی یا قیوم

آمین

تو اپنے ذکر کے نور سے میرے
من کی دُنیا کو روشن کردے

یاحی یاقیوم

یہ ظلمت کدہ نور بن جائے !
تیرے ذکر کی گونجوں سے تن نگری
کا گوشہ گوشہ گونج اٹھے یاحی یاقیوم

آمین

تو مجھ کو اپنا اور اپنے رسول صلی اللہ علیہ وسلم
کا مطیع و اطاعت گذار بنا اور
مجھ سے نافرمانی کی کوئی کلام اور
کوئی کام کبھی نہ ہو یاحی یاقیوم!
کسی بھی معاملہ میں تیری کوئی نافرمانی
نہ ہو اور کبھی نافرمانی نہ ہو!
یاحی یاقیوم

ہر معاملہ میں تیرا مطیع و فرمانبردار
رہوں یا حی یا قیوم اور مجھے اپنے
ذکر کی وہ توفیق بخش جو ہمیشہ
ہو اور ہمیشہ ہو کبھی کم نہ ہو کبھی
بند نہ ہو یا حی یا قیوم
آمین۔

میں نے حکومت کے کسی حاکم کو کسی
کی بابت کبھی نہیں کہنا اور نہ ہی
کسی کو کسی کی بابت کبھی کچھ لکھنا ہے
میرا تیرے سوا کسی سے کوئی واسطہ
نہیں نہ ہی کوئی سروکار ہے میں نے
جس کی بابت جو کہنا ہے تجھ کو
کہنا ہے یاحی یاقیوم اور

اور تو کون و مکاں کی ہر شے
کا خالق ہر شے کا مالک اور ہر
شے کا دائمی و وارث ہے
تیری موجودگی میں تیرے سوا کسی
سے کچھ بھی سوال کرنا میرا سب سے
بڑھ کر شرک ہے یا حی یا قیوم

درجات

غوث وقطب ابدال مت بن

بندہ بن عاجز بن مسکین بن

معبود کے حضور میں تیرا کچھ

بننا یا بننے کی تمنا رکھنا تیری

سب سے بڑی گستاخی ہے !!

تو کچھ مت بن بندہ بن!!!

خبردار تیرے باطن کی کوئی حرکت
تیرے مولا صلی اللہ علیہ وسلم کے کسی
بھی فرمان کے کبھی خلاف نہ ہو!
باطن کی جو حرکت ظاہر کے خلاف
ہو طریقت کے منافی اور نامقبول
ہے یاحی یاقیوم!

تیرے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی
سُنّت تیرے حال کی اور تیرا
حال تیرے رسول صلی اللہ علیہ وسلم
کی سُنّت کی تصدیق کرے!
یاحیّ یاقیّوم

تیری ساری خدائی نام و نمود
ہی کی تلاش میں مارے مارے پھرتی ہے
درجات و کمالات ہی کو حاصل کرنے
کیلئے طرح طرح کی سبیلیں اختیار
کرتی پھرتی ہے اور تیرے ذکر کی جو
زندگی کا اصل مدعا ہے کسے بھی پرواہ
نہیں یا حی یا قیوم !!

اگر اللہ کو راضی کرنے کے لئے
اللہ کا ذکر کرتا اللہ کی قسم
اللہ راضی ہو جاتا اور پہلے
ہی دن ہو جاتا !

یاحیّ یاقیّوم

سُنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

کی اتباع کا مقام سب سے اونچا

مقام ہے اور یہ مقام اس ایک

ہی مقام کا مقام ہے سُنت کی

اتباع تو تجھے حاصل نہیں اور کیا

ہوگا !

سُنّت کی پوری اتباع کسی کو بھی
حاصل نہیں دنیا درجات کے پیچھے
مارے مارے پھرتی ہے جس مقام
کی بدولت تمام درجات حاصل
ہوتے ہیں اسے کوئی حاصل نہیں
کرتا اور وہ کسی کو بھی حاصل
نہیں !

نفس تجھے دھوکا دیتا ہے

تیری توجہ کو سنت کے مقام

سے اٹھا کر اِدھر اُدھر کرتا

ہے خبردار اے جانِ من اپنی

توجہ کو ہر طرف سے موڑ کر

سنت کی اتباع پہ جما!!

بہترین عمل سُنّت کی اِتباع ہے
جسے تو عام سمجھتا ہے خاص ہے
اگر تو اپنی ساری طاقت سُنت
کی اتباع پہ لگاتا تو کبھی بھی نہ
تھکتا اور نہ ہی کسی مقام کی
کوئی بھی طلب تیرے دل میں رہتی!!
یاحی یاقیوم

میرے مولائے کریم میرا

ہاتھ پکڑیں اور میری

دستگیری فرمائیں!

میری نجات کا اب کوئی

اور ذریعہ نہیں مگر یہ کہ

آپ میرا ہاتھ پکڑیں

اور میری دستگیری فرمائیں

اَللّٰھُمَّ اَلْھِمْنِیْ رُشْدِیْ وَاَعِذْنِیْ مِنْ شَرِّ نَفْسِیْ
آمین

میں تیرے ملک میں تیرے بندوں کو تیرا
حکم سنانے نکلا ہوں تو میری رہنمائی
فرما یاحی یاقیوم! امین

تیرے بندوں کو تیرا حکم سنانے

تو تنہا نکلا ہوں اور عمر بھر

کیلئے نکلا ہوں یاحیّ یاقیّوم !

ہستی کو مٹا کر نکلا ہوں اور

ہر شے کو لٹا کر نکلا ہوں !!

یاحیّ یاقیّوم

سبحانہٗ جل شانہٗ

اللہ کے احکام لوگوں تک
پہنچا یہی تیری منزل اور یہی تیری شاہکار ہے!!

میری موت تیری راہ میں ہو
اور تیرے ہی لئے ہو یاحی یاقیوم

الحمد للہ حمداً کثیراً طیباً مبارکاً فیہ کما یحب ربنا و یرضیٰ یاحی یاقیوم
آمین

# ساری دُنیا تیرے لئے اور
# تو اللہ سبحانہٗ کے لئے ہے

# یا حیُّ یا قیّوم

دُنیا کی کسی چیز سے مجھے کوئی رغبت نہ ہو اور
کوئی دلچسپی نہ ہو !!

تو اللہ سبحانہٗ کیلئے دُنیا کو چھوڑ

محض اللہ سبحانہٗ کیلئے ساری دُنیا

کو چھوڑ اور ہر شے کو چھوڑ

یا حی یا قیوم

الحمد للہ حمداً کثیراً طیباً مبارکاً فیہ کما یحب و یرضیٰ

میں تیری دُنیا کی ہر چیز کو
چھوڑ کر تیری طرف آیا ہوں
یاحی یاقیوم

تیرے بندوں کو تیرا پیغام
سُنانے آیا ہوں احکام سُنانے
آیا ہوں یاحی یاقیوم

الحمد لله حمداً كثيراً طيباً مباركاً فيه كما يحب ربنا ويرضى
یاحی یاقیوم

میرا تیری راہ میں آنا اگرچہ تیری ہی توفیق و عنایت سے ہے پھر بھی میں تجھ سے اے میرے ربّ رحمٰن و رحیم۔ ربّ حلیم۔ و کریم اِس فیض کا متلاشی ہوں جو

## مجھ کو تجھ سے ایسے جوڑ دے جیسے کہ بجلی کا یہ بلب پاور ہاؤس سے جُڑا ہے

## یاحیّ یاقیّوم

ظاہر باطن کا میدان نہ پردہ
ہے اور پردہ کبھی کوئی چاک نہیں
کرتا !

تیرا پردہ قائم رہے کبھی چاک نہ
ہو کوئی چاک نہ کرے !!

**یاحی یاقیوم**

**آمین**

ساری دنیا میں چند گمنام کے نفوس ہوں
گے جو گمنامی کی زندگی بسر کرنا چاہتے
ہوں گے باقی تمام کے تمام صوفی ہو
یا عالم نام و نمود ہی کے لئے ہر کام
کرتے ہیں ہر کسی کی یہی خواہش ہوتی
ہے کہ وہ دوسرے سے اعلیٰ ہو اور
اس (کے علم) کا سکّہ چلے حالانکہ
علم اللہ اور رسول اللہ ﷺ کا ہے!
جو جتنا سیکھے اتنا ہی بہتر ہے!!
یاحیّ یاقیوم

علم عمل کے لئے حاصل کیا جاتا ہے

اگر عمل کی نیت سے علم حاصل کیا جائے
تو طالب علم تکمیل علوم سے فارغ
ہو کر میدانِ عمل میں اترے !!

جو علم عمل کیلئے حاصل کیا جاتا ہے
اپنے طالب کو ہر بری شئے سے
بچاتا اور اللہ تک پہنچاتا ہے
عاشق تیرا مدعا اللہ کو پانا ہوگا
اور تجھے دنیا سے نفرت ہوتی
یا حیّ یا قیّوم

مولوی کے پاس علم ہے عمل نہیں

اور فقیر کے پاس عمل ہے علم نہیں

تو مجھ کو میرے علم پہ عمل کی

توفیق بخش یاحی یاقیوم آمین

مجھے آج تک کوئی ایسا نہیں ملا جس کا کہ اپنے علم پہ
عمل ہو ! علم حاصل کرنا مشکل نہیں علم پہ عمل کرنا
بڑا مشکل ہے اپنے علم پہ عمل کرو !!

دین کے باغی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

ہیں

جو کام انہوں نے نہیں کیا اور
جس کام کا حکم نہیں دیا
بدعت ہے گمراہی ہے مت کر
کبھی مت کر یاحی یاقیوم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ما شاء اللہ لا قوۃ الا باللہ

یا حی یا قیوم

اللھم صل وسلم علی محمد وآلہ وعترتہ بعدد کل معلوم لک

استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ

شریعت کی راہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی راہ ہے

اس راہ پہ چل اس راہ سے بہتر اور کوئی راہ نہیں

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ما شاء اللہ لا قوۃ الا باللہ

یاحی یاقیوم

اللھم صل وسلم وبارک علی سیدنا ومولانا حبیبنا محمد ن النبی الامی
وعلی الہ واصحابہ وعترتہ بعدد کل معلوم لک
وبعدد خلقک ورضی نفسک وزنۃ عرشک ومداد کلماتک
استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ
یاحی یاقیوم

ہر حرکت جو شریعت کے خلاف ہے ناقص ہے اگرچہ ذرہ بھر ہو۔
ع

یاحی یاقیوم یاحی یاقیوم

یاحی یاقیوم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ

یاحی یاقیوم

اللھم صل وسلم علیٰ محمد و آلہٖ و عترتہٖ بعدد کل معلوم لک
استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم و اتوب الیہ

ہم نے شریعت کے باہر کوئی قدم کبھی نہیں
اٹھانا اگرچہ کبھی نہ ملے کہیں نہ ملے اس
راہ سے معتبر کوئی راہ نہیں ۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ

یاحی یا قیوم

اللھم صل وسلم علی محمد وآلہ وعترتہ بعدد کل معلوم لک

استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ

ہر امر دین ذکر ہے سماع نہ
امر دین ہے نہ ذکر۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ما شاء اللہ لا قوۃ الا باللہ

یاحی یاقیوم

اللھم صل وسلم علیٰ محمد و آلہ و عترتہ بعدد کل معلوم لک

استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم و اتوب الیہ

سماع ذکر نہیں ذکر کی روک ہے

اگر سماع ذکر ہوتا اہل ذکر کبھی اس

سے دُور نہ ہوتے!

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ما شاء اللہ لا قوۃ الا باللہ

یاحی یاقیوم

اللھم صل وسلم علی محمد و آلہ وعترتہ بعدد کل معلوم لک

استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ

یہ سماع خواجہ دین (معین الدینؒ) کی
اتباع نہیں تو ہین ہے مجھے کیا خبر کس مصلحت
کی بنا پہ انہوں نے (اس زمانے میں) اسے
جاری کیا تھا ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ

یا حی یا قیوم

اللھم صل وسلم علی محمد و الہ و عترتہ بعدد کل معلوم لک

استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم و اتوب الیہ

اُن کی کوئی بات بھی تم میں نہیں پھر تم
کیونکر اُن کے تابع کہلانے کے مستحق ہو

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ

یاحی یاقیوم

اللھم صل وسلم علیٰ محمد و الہٖ و عترتہٖ بعدد کل معلوم لک

استغفر اللہ الذی لا الٰہ الا ھو الحی القیوم و اتوب الیہ

یہ متاعِ نفس و دُنیا کا ایک کھیل ہے اِس کی حقیقت اِس کے سوا کچھ بھی نہیں اور نہ ہی اے جانِ من اِس سے کچھ حاصل ہوتا ہے ۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ما شاء اللہ لا قوۃ الا باللہ

یا حی یا قیوم

اللھم صل وسلم علی محمد وآلہ وعترتہ بعدد کل معلوم لک

استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ

یہ ایک تفریح ہے نہ زُہد ہے نہ جہد

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
ماشاء اللہ لاقوۃ الا باللہ
یاحی یاقیوم

اللھم صل وسلم علیٰ محمد و الہ و عترتہ بعدد کل معلوم لک
استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم و اتوب الیہ

سماع عاشقین کا شغل ہے نہ کہ مجاہدین کا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ما شاء اللہ لا قوۃ الا باللہ

یا حی یا قیوم

اللھم صل و سلم علی محمد و الہ و عترتہ بعدد کل معلوم لک

استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم و اتوب الیہ

کوئی تفریح کسی مجاہد کو کبھی خوش نہیں
کر سکتی مگر جیت

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
ما شاء اللہ ولا قوۃ الا باللہ

یاحی یاقیوم

اللھم صل وسلم علی محمد وآلہ وعترتہ بعدد کل معلوم لک
استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ

اور یہ اللہ کی قسم مژدہ ہار ہے مژدہ
جیت نہیں جو اسے مژدہ جیت کے یعنی
ش -
ھ

بسم الله الرحمن الرحيم

ما شاء الله لا قوة الا بالله

یا حی یا قیوم

اللهم صل وسلم وبارك على سيدنا ومولانا وحبيبنا محمدن النبي الامي وعلى آله واصحابه وعترته بعدد كل معلوم لك وبعدد خلقك ورضى نفسك وزنة عرشك ومداد كلماتك

استغفر الله الذي لا اله الا هو الحي القيوم واتوب اليه

يا حي يا قيوم

فقر کی فتح واصل باللہ (اللہ سے وصل کرنا) ہے !
فق

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ

یاحی یاقیوم

اللھم صل وسلم علیٰ محمد وآلہ وعترتہ بعدد کل معلوم لک

استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم و اتوب الیہ

تیرا ہر قول توحید کا نغمہ ہے سماع

کی مجھے حاجت ہی نہیں۔

بسم الله الرحمن الرحیم
ماشاء الله لاقوة الا بالله
یاحی یاقیوم

اللھم صل وسلم وبارک علی سیدنا ومولٰنا حبیبنا محمد ن النبی الامی
وعلی اٰلہ واصحابہ وعترتہ بعدد کل معلوم لک
وبعدد خلقک ورضی نفسک وزنۃ عرشک ومداد کلماتک
استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ
یاحی یاقیوم

خبردار و خبردار و خبردار !!!
ہوشیار و ہوشیار و ہوشیار !!!
سماع و سرود فاسقین کا شغل ہے مجاہدین کا
شغل ذکر الٰہی ہے!
ھا ھا

اللہ سبحانہ کی قسم نعت خوانی کی یہ **مجلس** اللہ سبحانہ کے ذکر کی نہیں اللہ سبحانہ کے ذکر کو روکنے والی ہے اور جو چیز اللہ سبحانہ کے ذکر کو روکے **واجب الترک** ہے

پس

اسا مت سعید تا موت نعت خوانی کی کسی **ایسی مجلس** میں ہرگز نہ بیٹھوں گا یاحی یاقیوم

یاحی یاقیوم

للہ حمداً کثیراً طیباً مبارکاً فیہ کما یحب ربنا و یرضی

یاحی یاقیوم

ہزاروں عقیدت مند محبت بھرے دل لے کر
تیری بات سننے اور تجھ سے ہدایت پانے تیرے
در پہ آئے (اللہ سبحانہ کے بھیجے ہوئے
آئے) اور تو نے انہیں نعمت خزانوں کے
حوالے کردیا کیا ہی خوب ہوتا جو تو انہیں
اللہ سبحانہ کا پیغام سناتا اور تجھے
ذکرالٰہی کی محفل لگاتا سب مل کر اپنے رب
کی تسبیح و تحمید کرتے اللہ سبحانہ کی
قسم تمہارا یہ **اجتماعی ذکر اللہ**
**کی رحمت کو جہاں بھی وہ**
**ہوتی کھینچ لاتا یاحی یاقیوم**

الحمد للہ حمداً کثیراً طیباً مبارکاً فیہ کما یحب ربنا ویرضی
لاریب فیہ

جب بیٹھوں گا جہاں بیٹھوں گا **ذکرِ الٰہی** کی مجلس
میں بیٹھوں گا اور ذکرِ الٰہی کی ہر مجلس میں چھوٹی ہو
یا بڑی **خود ذکر کروں گا اور حاضرین**
**سے کرواؤں گا** یاحی یاقیوم لا الہ الا انت

یاحی یاقیوم
لا الہ الا انت ولا الہ غیرہ

الحمد للہ حمداً کثیراً طیباً مبارکاً فیہ کما یحب ربنا و یرضیٰ
یاحی یاقیوم

اور زمین کا چپہ چپہ اللہ جل جلالہ کے ذکر کی گونج سے گونج اٹھا الحمدللہ

آئندہ **کبھی** ایسے نہیں کرنا ہرگز ایسے نہیں کرنا

یاحی یاقیوم

لا الہ الا انت

ولا الہ غیرک

الحمدللہ حمداً کثیراً طیباً مبارکاً فیہ کما یحب ربنا ویرضی

یاحی یاقیوم

اِس کی آغوش میں فتنہ ہے !

ایک نہیں انیک !!

یہ فتنات **ذِلّت** میں عظمت نہیں

جو فتنہ **تجھے** ذلیل کرسکتا ہے تیرے

جانشیں سے تو نہ معلوم کیا کرے !!

## خبردار!

باز آ اِن سب سے باز آ آج آ اور

اب آ !

یاحی یاقیوم

الحمد للہ حمداً کثیراً طیباً مبارکاً فیہ کما یحب ربنا و یرضی

یاحی یاقیوم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ما شاء اللہ لا قوۃ الا باللہ

یا حی یا قیوم

اللھم صل وسلم وبارک علی سیدنا ومولانا وحبیبنا محمد
وآلہ واصحابہ وعترتہ بعدد کل معلوم لک
وبعدد خلقک ورضی نفسک وزنۃ عرشک ومداد کلماتک
استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ
یا حی یا قیوم

یہ میدان ہے اس میں نہ کھانے کے لئے کوئی وقت
ہے نہ آرام کے! جس میدان میں کھانے کے لئے
کوئی وقت نہیں گانے کے لئے کب ہو سکتا ہے!
ھا ، ھا

لوگ تیرے پاس تیری بات سُننے اور تجھ سے ہدایت
پانے آتے ہیں **گانا** سُننے نہیں آتے اس سے کہیں
عمدہ گانے وہ گھر ہی پہ سُن سکتے ہیں یاحی یاقیوم

ہوش میں آ

[illegible] صلی اللہ علیہ وسلم
[illegible]

لوگوں کو لوگوں کے رسول کا پیغام سُننا ایک بار
نہیں بار بار سُننا اسی لئے تیرے پاس بندے بھیجے
جاتے ہیں اور اسی میں تیری بھلائی و نجات ہے

یاحی یاقیوم

الحمد للہ حمداً کثیراً طیباً مبارکاً فیہ کما یحب ربنا ویرضی
یاحی یاقیوم

★ – یہ دربار عبادت گاہ ہے تجارت گاہ نہیں یہاں اُجرت لے کر نہ کوئی وعظ کر سکتا ہے نہ نعت پڑھ سکتا ہے اگرچہ کوئی بھی ہو اور کیسا بھی ہو۔

★ – اور نہ ہی ذکر الٰہی کے سوا کسی کو کسی اور شغل کی اجازت ہے اگرچہ کوئی بھی ہو اور کیسا بھی ہو۔

★ – لوگ یہاں دین سیکھنے آتے ہیں راگ سننے نہیں آتے راگ تو وہ شہر میں بھی سن سکتے ہیں!

★ – لوگ یہاں چل کر آتے ہیں دُور دُور سے چل کر آتے ہیں کیا تیرے پاس راگ سننے آتے ہیں؟

تیری مجلس کا یہ موضوع !

یہ مجلس اللہ کے ذکر کی مجلس نہیں

مشاعرہ کی مجلس ہے افسوس !

باز آجا

اور اِن سب نخرو خود ہٹا !!!

یاحی یاقیوم

لوگ تیری بات سُننے آتے

ہیں نہ وعظ سُننے آتے ہیں

نہ نعت سُننے آتے ہیں!!

یاحی یاقیوم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ

یاحی یاقیوم

اللھم صل وسلم علی محمد وآلہ وعترتہ بعدد کل معلوم لک

استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ

درود خوانی سے بڑھ کر کوئی نعت خوانی نہیں۔

اس مسجد میں کبھی نعت خوانی نہ ہو
یہ نعت خوانی ایک قسم کا کاروبار
ہی ہے ورنہ اگر انہیں کوئی پیسہ نہ
دیا جائے تو کبھی یہاں نہ آئیں !
لوگ یہاں دین سیکھنے آتے
ہیں اشعار سُننے کیلئے نہیں آتے

دوگوں کو اللہ اور اللہ کے رسول

کا حکم سُنا اشعار مت سُنا

یہ پہلے ہی گمراہ ہیں انہیں اور گمراہ

مت کر

خبردار اگر کبھی کسی لغت خواں کو

اس مسجد میں ایسے بیہودہ اشعار

پڑھنے کی اجازت دی

(اور نماز ان والیا سا منے آ سا ٹی الکھیں لڑا مٹن فوجی کردا)

ارے مجھے کو اللہ نے اپنی مخلوق کا رہنما بنا کر بھیجا ہے

اور

تیرے حلوجی نے دین کی بنیادیں ہلا دیں !

مسجد میں احکام سُنا

قرآن سُنا حدیث سُنا

احکام دین میں کمی بیشی مت کر

جیسے حکم ہے بتا اپنی طرف سے

کچھ مت کر نہ ہی معرفت کے

چکر میں کسی کو پھنسا !!

تیری موجودگی میں دین کے خلاف
جو کچھ بھی ہوگا تیری ذمہ داری ہے
اور یہ سب دین کے خلاف ہے!
عید کے دن لوگوں کو لوگوں کے
رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا پیغام سُنا

اشعار مت سُنا اور یہ حکم
آخری حکم ہے خبردار اگر کبھی
اس کے خلاف کوئی حرکت کی
یا کسی دوسرے کو کرنے دی!!

یا حی یا قیوم

اور پھر کسی کہنے والے کی کوئی

پرواہ نہ کر!

یا حیّ یا قیّوم

الحمد للہ حمداً کثیراً طیباً مبارکاً فیہ کما یحب ربنا و یرضیٰ

میں نے یہ سبق اُنیس (۱۹) سال
میں سیکھا اور یہی میرا
(علیہ الصلوٰۃ والسلام)
خضرِ راہ
(ما لا الٰہ غیرک)
ہے یا حی یا قیوم لا الٰہ الا انت

الحمد للہ حمداً کثیراً طیباً مبارکاً فیہ کما یحب ربنا ویرضیٰ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔

ماشاءاللہ لا قوۃ الا باللہ

یاحی یاقیوم

اللھم صل وسلم علی محمد وآلہ وعترتہ بعدد کل معلوم لک

استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ

اِس حال میں بھی "میں نے آج مرجانا ہے"

مگر ہر شے چھوڑ جانی ہے کسی شے سے کوئی محبت مت کر کبھی مت کر۔

نافرمانی کا کوئی کام کبھی مت کر

اور نہ ہی کوئی دم خالی جانے دے

یہاں سدا نہیں رہنا نہ ہی دوبارہ

لوٹ کر آنا ہے !!

اللہ کی مخلوق کی خدمت کو لازم

جان اور شب و روز خلق کی خدمت

میں مصروف و مشغول رہ

یاحیّ یاقیّوم

کیا مجھے اِن ویرانوں کے مکینوں کی
بابت کچھ بھی معلوم نہیں یہ سب
کے سب تاجدار و مال دار و دُنیادار
تھے اور آج سب کے سب پچھتاتے اور
کرلاتے ہیں صرف اس لئے کہ دنیا میں
اللہ اللہ کیوں نہ کیا!

اللہ کی قسم اللہ کے ذکر و طاعت کے
سوا ہر شئے ہیچ و بے کار اور حسرت
ہی کا باعث ہے
اللہ سے اللہ ہی کی طاعت طلب کر
یاحیّ یاقیّوم

# ایک سو (۱۰۰) سال بعد!

ان میں سے ایک بھی زندہ
باقی نہ ہوگا
بلکہ
سب کے سب قبروں
میں ہوں گے!

یاحی یاقیوم

روتے ہوں گے کرلاتے
ہوں گے !!

اور سبھی کہتے ہوں گے!

کہ

دنیا میں کیوں ایسے جیے
اور کیوں ایسے نہ جیے!!

یا حی یا قیوم

تو نے دم دم پہ پچھتانا اور
تلملانا ہے کہ کیوں ضائع
کیا اور کیوں ایسے کیا!
تو آج ہی توبہ کر اور
اللہ کی یاد میں ایسے محو
ہو کہ اللہ کے سوا کوئی
اور یاد باقی نہ رہے یاحیّ یاقیّوم
یاحیّ یاقیّوم

اِن اشغال و افکار سے
دور ہو اور اپنے رب
کے ذکر میں اس طرح ہمہ تن
و من محو و مستغرق رہ
کہ کسی اور سے مجھے کوئی
واسطہ نہ رہے اور نہ ہی
کسی سے کسی بھی قسم کی کوئی
دلچسپی ہو یاحیّ یا قیوم

اگر ہمیں دُنیا میں یہ پتہ ہوتا کہ
اِن سب کاموں میں سے کوئی بھی
کام وہاں کام نہیں آنا تو ہرگز
ایسے کام نہ کرتے ساری عمر
اللہ اللہ کرتے اور دنیا کا کوئی
بھی کام کبھی نہ کرتے یاحی یاقیوم

ساری عمر کھانے پینے پہننے

اور فضولیات میں گنوادی

اگر تیرا یہ حشر واضح ہوتا تو کبھی

بھی کچھ نہ کرتا سارا دن اللہ ہی

کے ذکر میں مصروف و مشغول

رہتا نہ کچھ کھاتا نہ پاتا اور نہ ہی

کوئی کام کرتا یا حی یا قیوم

اے او خوش نصیب انسان ذرا
ٹھہر اور سُن ہمیں حسرت ہے کہ ہم
تم ہوتے یعنی ہم تمہاری جگہ زندہ
اور کام کرتے ہوتے !
تیری یہ زندگی ایک موقعہ ہے
جو تجھے حاصل ہے اسے غنیمت
جان اور ضائع مت کر یاحی یاقیوم

یہ موقعہ ایک بار ملا کرتا ہے

بار بار نہیں !

تم ایک دن ہم سے ملنے والے

ہو جس طرح ہم یہاں پچھتاتے

ہیں تم بھی پچھتاؤ گے !

اللہ کے ذکر اور خلق کی خدمت

کو اپنا نصب العین بنا

یاحی یاقیوم

اے اللہ تو مجھ کو ایسی موت
دے کہ زندگی کی کوئی حسرت
باقی نہ رہے ہر حسرت کو مٹا
دے اور وہ موت تیری راہ
میں تیرے لئے مرنا ہے تو میری
قسمت میں اپنی راہ میں جینا
اور اپنی راہ میں مرنا لکھ دے

یا حیّ یا قیّوم

اٰمین

اللہ کی قسم اللہ کے ذکر کے سوا ہر ذکر حسرت ندامت اور پشیمانی کا باعث ہوگا

یا حی یا قیوم

اللہ کا ذکر قاضی الحاجات
مسہل المشکلات دافع البلیات
کافی المھمات اور منزل البرکات
ہے

یاحیّ یاقیّوم

جسے ذکر کی توفیق ملی گویا
ہر شے ملی دنیا میں راحت
ملی سرداری ملی اور آخرت
میں معافی ملی نجات ملی !

یاحی یاقیوم

اللہ سے اللہ کے ذکر کی
توفیق مانگ قطبیت مت
مانگ !
ایمان کی سلامتی مانگ سُنّت
کی اتباع مانگ حکمت مانگ
اور شہادت مانگ !
یاحی یاقیوم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ

یا حی یا قیوم

اللھم صل وسلم وبارک علی سیدنا ومولانا وحبیبنا محمدن النبی الامی
وعلی اٰلہ واصحابہ وعترتہ بعدد کل معلوم لک
وبعدد خلقک ورضی نفسک وزنۃ عرشک ومداد کلماتک
استغفر اللہ الذی لا الٰہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ

یا حی یا قیوم

جب فرشتۂ تقدس کے ماتحت میری تقدیر میرے آقا و مولا
صلی اللہ علیہ وسلم کے حضورِ اقدس میں پیش ہوئی بدل
گئی اور جب دوبارہ اسے دیکھا تو اس میں احسان جواد
اور محبت کے سوا کچھ بھی نہ تھا واللہ باللہ تاللہ!

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ما شاء اللہ لا قوۃ الا باللہ

یا حی یا قیوم

اللھم صل وسلم وبارک علیٰ سیدنا ومولانا وحبیبنا محمد ن النبی الامی وعلیٰ آلہٖ واصحابہٖ وعترتہٖ بعدد کل معلوم لک وبعدد خلقک ورضیٰ نفسک وزنۃ عرشک ومداد کلماتک

استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ

یا حی یا قیوم

جس کی بھی تقدیر اُن کے ہاں پیش ہوتی ہے بدل دی جاتی ہے!

لا ریب فیہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم
ما شاء اللہ لا قوۃ الا باللہ
یا حی یا قیوم

اللھم صل وسلم وبارک علی سیدنا ومولانا وحبیبنا محمد ن النبی الامی
وعلی آلہ واصحابہ وعترتہ بعدد کل معلوم لک
وبعدد خلقک ورضی نفسک وزنۃ عرشک ومداد کلماتک
استغفر اللہ الذی لا الٰہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ
یا حی یا قیوم

میرے آقا و مولا صلی اللہ علیہ وسلم عین النعیم ہیں
اور دائم النعیم! کسی کا بھی اُن کے حضور سے خالی
آنا اُن کی شان کے شایاں نہیں!!

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ما شاء اللہ لا قوۃ الا باللہ

یا حی یا قیوم

اللھم صل وسلم وبارک علی سیدنا ومولانا وحبیبنا محمد النبی الامی
وعلی آلہ واصحابہ وعترتہ بعدد کل معلوم لک
وبعدد خلقک ورضی نفسک وزنۃ عرشک ومداد کلماتک
استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ
یا حی یا قیوم

میرے آقائے کریم محسن اعظم داتائے اعظم صلی اللہ علیہ وسلم
کے فیض کرم سے مولائے کریم حلیم وعظیم قادر و قدیر
نے میری تقدیر بدل دی الحمد للہ رب العالمین!

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ماشاءاللہ لاقوۃ الا باللہ

یاحی یاقیوم

اللھم صل وسلم وبارک علیٰ سیدنا ومولانا وحبیبنا محمد ن النبی الامی وعلیٰ آلہ واصحابہ وذریتہ بعدد کل معلوم لک وبعدد خلقک ورضیٰ نفسک وزنۃ عرشک ومداد کلماتک

استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ

یاحی یاقیوم

مجھ رذیل پہ یہ عنایت ! میں گنہگار و بدکار ہوں اور کسی بھی طرح اس انعام کا نہ اہل ہوں نہ مستحق ! بے شک یہ مجھ پہ میرے مولا کے کریم کا انوکھا کرم ہے !

بسم الله الرحمن الرحيم

ماشاء الله لا قوة الا بالله

یا حی یا قیوم

اللهم صل وسلم وبارك على سيدنا ومولانا وحبيبنا محمد ن النبي الامي
وعلى آله واصحابه وعترته بعدد كل معلوم لك
بعدد خلقك ورضى نفسك وزنة عرشك ومداد كلماتك
استغفر الله الذي لا اله الا هو الحي القيوم واتوب اليه
یا حی یا قیوم

مجھ حقیر و فقیر کو احسان عظیم جہاد کبیر اور
طیب و مبارک محبت عطا ہوئی !

الحمد للہ رب العالمین ط

بسم الله الرحمٰن الرحیم

ما شاء الله لا قوة الا بالله

یاحی یاقیوم

اللھم صل وسلم وبارک علیٰ سیدنا ومولانا وحبیبنا محمد ن النبی الامی وعلیٰ آلہٖ واصحابہٖ وعترتہٖ بعدد کل معلوم لک وعدد خلقک ورضیٰ نفسک وزنۃ عرشک ومداد کلماتک

استغفر الله الذی لا الٰہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ

یاحی یاقیوم

احسان قیامِ صلوٰۃ کا اصطلاحی نام ہے !

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ماشاءاللہ لاقوۃ الا باللہ

یاحی یاقیوم

اللھم صل وسلم وبارک علےٰ سیدنا ومولانا وحبیبنا محمد ن النبی الامی وعلےٰ الہٖ واصحابہٖ وعترتہٖ بعدد کل معلوم لک وبعدد خلقک ورضیٰ نفسک وزنۃ عرشک ومداد کلماتک

استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ

یاحی یاقیوم

قیام صلوٰۃ کے بعد ہی انسان مقام احسان تک پہنچ سکتا ہے یہ مقام ہر مقام کی اصل اور ہر مقام اس مقام کے تابع ہے جب تک یہ حاصل نہیں ہوتا کچھ بھی نہیں ہوتا تیرا پہلا کام نماز قائم کرنا ہے!

ص

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ماشاء اللہ لاقوۃ الا باللہ

یاحی یاقیوم

اللھم صل وسلم وبارک علیٰ سیدنا ومولانا حبیبنا محمد ن النبی الامی وعلیٰ الہٖ واصحابہٖ وعترتہٖ بعدد کل معلوم لک بعدد خلقک ورضیٰ نفسک وزنۃ عرشک ومداد کلماتک استغفر اللہ الذی لا الٰہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ

یاحی یاقیوم

نماز کی اصل حضوری ہے تیرا اپنے رب کے حضور میں حاضر ہونا ہی تیری نماز ہے نماز پڑھ چکنے کے بعد دوسری نماز تک نماز میں رہنا قیامِ صلوٰۃ یعنی نماز قائم کرنا ہے۔

ﷺ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔
ماشاء اللہ ولا قوۃ الا باللہ
یاحی یاقیوم

اللھم صل وسلم وبارک علےٰ سیدنا و مولٰنا وحبیبنا محمدن النبی الامی
وعلےٰ الہٖ واصحابہٖ وعترتہٖ بعدد کل معلوم لک
وبعدد خلقک ورضیٰ نفسک وزنۃ عرشک ومداد کلماتک
استغفر اللہ الذی لا الٰہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ
یاحی یاقیوم

بے شک ادب احسان کی جان ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ

یا حی یا قیوم

اللھم صل وسلم علی محمد وآلہ وعترتہ بعدد کل معلوم لک

استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ

دنیا و ما فیہا سے دست بردار ہو کر سنت نبوی
صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنا راہنما بنا کر ذکر الٰہی
میں محو ہونا احسان (سلوک) کی اصل اور
اس کے علاوہ ہر قسم کی واردات جلی ہوں یا
خفی فروعات ہیں ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
ما شاء اللہ لا قوۃ الا باللہ
یا حی یا قیوم

اللھم صل وسلم علی محمد وآلہ وعترتہ بعدد کل معلوم لک
استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم و اتوب الیہ

فروعات اپنی اصل پہ قائم و مبنی ہوتی ہیں اور
احسان (سلوک) کی اصل احکام کی تعمیل ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ
یاحی یاقیوم

اللھم صل وسلم علی محمد والہ وعترتہ بعدد کل معلوم لک
استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ

احکام کی تعمیل ولایت کی اصل ہے احکام کی
تعمیل کرنے والا کبھی مردود نہیں ہوتا ۔

جن کاموں کا حکم نہیں دیا گیا میں
کیونکر دے سکتا ہوں

—

ہر بات کا حکم دیا جا چکا ہے اور
ہر حکم دیا جا چکا ہے پھر یہ حکم کیسا!

—

احکام کی تعمیل کا اصطلاحی نام
زہد ہے

یہ مردوں کا اکھاڑا ہے جو اللہ سبحانہٗ کی قسم
اللہ سبحانہٗ ہی کے خاص فضل وکرم سے کئی سو
سال بند تھا

یعنی
صدیاں گذر جانے کے بعد اللہ سبحانہٗ کے فضل وکرم
سے یہ اکھاڑا کھلا

اور تو نے

ارے او باورے اسے بچوں ہی کا کھیل سمجھا
ہے
ہے

یاحی یاقیوم

الحمد للہ حمداً کثیراً طیباً مبارکاً فیہ کما یحب ربنا ویرضیٰ

سبحانہٗ و جل شانہٗ و عم نوالہٗ

فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

اللہ کی قسم جو کام محمد فاروق نے نہیں کیے

میں نے کبھی نہیں کرنے ہرگز نہیں کرنے یاحی یاقیوم

یاحی یاقیوم

و لا الٰہ الا انت و لا الٰہ غیرک

یاحی یاقیوم

الحمد للہ حمداً کثیراً طیباً مبارکاً فیہ کما یحب ربنا و یرضیٰ

یاحی یاقیوم

یہاں اب **ذکر الٰہی** کی ایسی مجالس ہوا کریں گی جو سیدنا **صدیق** رضی اللہ عنہ **و عمر** رضی اللہ عنہ کے عہد میں ہوئیں ماشاءاللہ لا قوۃ الا باللہ

یا حی یا قیوم

الحمد للہ حمداً کثیراً طیباً مبارکاً فیہ کما یحب ربنا و یرضی

یا حی یا قیوم

حق حق حق ھو ھو ھو

اللہ تبارک و تعالیٰ عزوجل ذوالجلال والاکرام
کے فضل و کرم سے
اب یہاں اللہ سبحانہٗ کے ذکر کی گونجیں پڑیں گی
ایسی گونجیں جن سے دنیا کا کونہ کونہ گونج اٹھے
یاحی یاقیوم
آمین
انشاء اللہ تعالیٰ العزیز
وما توفیقی الا باللہ

الحمدللہ حمداً کثیراً طیباً مبارکاً فیہ کما یحب ربنا ویرضیٰ
یاحی یاقیوم

بسم الله الرحمن الرحيم

ما شاء الله لا قوة إلا بالله

یا حی یا قیوم

اللهم صل وسلم وبارك على سيدنا ومولانا وحبيبنا محمد النبي الأمي
وعلى آله وأصحابه وعترته عدد كل معلوم لك
وعدد خلقك ورضى نفسك وزنة عرشك ومداد كلماتك
أستغفر الله الذي لا إله إلا هو الحي القيوم وأتوب إليه

یا حی یا قیوم

"میں تیرا رب ہوں تو مجھ سے مانگ میں تجھ کو دوں گا"

یا رب

میں تجھ سے توفیق مانگتا ہوں اعلیٰ درجہ کی توفیق!
ایسی توفیق جو میری ساری کمی کو پورا کر دے یا حی یا قیوم

یا رب تو مجھ کو توفیق عنایت کر آمین آمین آمین

نیکی کرنے اور بدی سے باز رہنے کی توفیق عنایت کر
اور یہ توفیق عنایت کر کہ ہمیشہ تیرے اس تن میں
تیرا اور تیرے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر
جاری رہے آمین آمین آمین

یا حی یا قیوم
یا حی یا قیوم
یا حی یا قیوم

آمین آمین آمین
یا رب العالمین

بسم الله الرحمن الرحيم

ماشاء الله لا قوة الا بالله

یاحی یاقیوم

اللهم صل وسلم وبارك على سيدنا ومولانا وحبيبنا محمد النبي الامي وعلى آله واصحابه وعترته بعدد كل معلوم لك وبعدد خلقك ورضى نفسك وزنة عرشك ومداد كلماتك

استغفر الله الذي لا اله الا هو الحي القيوم واتوب اليه

یاحی یاقیوم

تبارک و تعالیٰ عز و جل شانہ الجلال والاکرام

صلی اللہ علیہ وسلم

اللہ نے مجھے اپنے (اور اپنے حبیب کے) لئے پیدا کیا ہے کسی اور سے تیرا کوئی واسطہ نہیں!

ساری دُنیا میں تیرا کوئی بھی نہیں پھر یہ تعلق

کیسا ؟

تو ہر کسی سے اپنا تعلق توڑ ہر تعلق توڑ

اور ہر کسی سے توڑ !

تبارک و تعالیٰ عزوجل ذوالجلال والاکرام

تو اپنا تعلق اپنے اللہ سے جوڑ اور

تبارک و تعالیٰ عزوجل ذوالجلال والاکرام صلی اللہ علیہ وسلم

اللہ کے حبیب محمد ﷺ سے جوڑ !!

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
ما شاء اللہ لا قوۃ الا باللہ
یا حی یا قیوم

اللھم صل وسلم و بارک علی سیدنا و مولانا و حبیبنا محمد ن النبی الامی و علی اٰلہ و اصحابہ و عترتہٖ بعدد کل معلوم لک و بعدد خلقہ و رضٰی نفسہ و زنۃ عرشہ و مداد کلماتہ
استغفر اللہ الذی لا الٰہ الا ھو الحی القیوم و اتوب الیہ
یا حی یا قیوم

تو کسی کے بھی کسی معاملہ میں کوئی دلچسپی نہ لے
اور نہ ہی کسی قسم کی کوئی مداخلت کر۔ تیرا یہاں
کوئی بھی نہیں!

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ما شاء اللہ لا قوۃ الا باللہ

یا حی یا قیوم

اللھم صل وسلم وبارک علی سیدنا ومولانا وحبیبنا محمد النبی الامی وعلی آلہ واصحابہ وعترتہ بعدد کل معلوم لک وبعدد خلقک ورضی نفسک وزنۃ عرشک ومداد کلماتک استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ

یا حی یا قیوم

صلی اللہ علیہ وسلم

جب تک میری آن سے نسبت نہیں ہوتی جانور اور مجھ میں صرف ایک درجہ کا فرق ہے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ

یاحی یاقیوم

اللھم صل وسلم وبارک علیٰ سیدنا ومولانا حبیبنا محمد ن النبی الامی
وعلیٰ آلہ واصحابہ وعترتہ بعدد کل معلوم لک
وجود خلقک ورضیٰ نفسک وزنۃ عرشک ومداد کلماتک
استغفر اللہ الذی لا الٰہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ
یاحی یاقیوم

صلی اللہ علیہ وسلم
قرآن سے نسبت پیدا کرنی تیرا کمال ہی تیری مراد اور
اور یہی تیری شان ہمارا ہے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ما شاء اللہ لا قوۃ الا باللہ

یا حی یا قیوم

اللھم صل وسلم علی محمد وآلہ وعترتہ بعدد کل معلوم لک
استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ

ہر نسبت کی اصل حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
ماشاء اللہ لاقوۃ الا باللہ
یاحی یاقیوم

اللھم صل وسلم علیٰ محمد والہٖ وعترتہٖ بعدد کل معلوم لک
استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ

تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے نسبت
جوڑ جس قیمت پہ جوڑ سکے جوڑ ۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ما شاء اللہ لا قوۃ الا باللہ

یاحی یاقیوم

اللھم صل وسلم علی محمد وآلہ وعترتہ بعدد کل معلوم لک

استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ

ہر تعلق توڑ اور ہر نسبت بس اُن سے جوڑ
اُن سے مِل اُن سے جُڑ اُن سے کہہ اُن سے سُن
اور اُن کے علاوہ کسی اور سے کوئی واسطہ مت
رکھو کبھی مت رکھ نہ کسی سے کچھ کہہ نہ کسی کی سُن
نہ کسی کی مجلس میں بیٹھ نہ ہی کسی سے کسی
قسم کا کوئی میل جول رکھ

بسم اللہ الرحمن الرحیم
ما شاء اللہ و قوۃ الا باللہ
یا حی یا قیوم

اللھم صل وسلم علیٰ محمد وآلہ وعترتہ بعدد کل معلوم لک
استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سوا تیرا یہاں
کوئی بھی نہیں نہ ہمدرد نہ غمگسار!

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ

یاحی یاقیوم

اللھم صل وسلم علی محمد والہ وعترتہ بعدد کل معلوم لک

استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ

اگر تجھے کہیں سے کوئی فیض نہیں ملا تو بے دل نہ ہو در مصطفیٰ جانم فدا صلی اللہ علیہ وسلم پہ آ کبھی خالی نہ لوٹے گا۔ یہ در ہر امتی کے لئے ہر وقت کھلا رہتا ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
ما شاء اللہ لا قوۃ الا باللہ
یا حی یا قیوم

اللھم صل وسلم علی محمد وآلہ وعترتہ بعدد کل معلوم لک
استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ

صرف ایک اُن کا در ہے جہاں مجھے اماں
مل سکتی ہے اِس در پہ جا اور واپس مت
آ آمین ثم آمین۔

جو ہر در سے خالی رہے وہ اس در پہ جائے
جو کسی در سے نہ ملا وہاں پائے آمین ثم آمین۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم
ما شاء اللہ لا قوۃ الا باللہ
یا حی یا قیوم

اللھم صل وسلم علی محمد و آلہ و عترتہ بعدد کل معلوم لک
استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم و اتوب الیہ

وہ تیرے سرور و پرور ہیں الحمد للہ ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
ماشاءاللہ لاقوۃ الا باللہ
یاحی یاقیوم

اللھم صل وسلم علیٰ محمد وآلہ وعترتہ بعدد کل معلوم لک
استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ

اپنا رشتہ اُن سے جوڑ اور اُن کے سوا
ہر رشتہ توڑ یہی محبت کا اسرار ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ
یا حی یا قیوم

اللھم صل وسلم علی محمد و آلہ وعترتہ بعدد کل معلوم لک
استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم و اتوب الیہ

صرف وہ باقی اور ہر شے فانی ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ

یا حی یا قیوم

اللھم صل وسلم وبارک علی سیدنا ومولانا وحبیبنا محمد ن النبی الامی وعلی الہٖ واصحابہٖ وعترتہٖ بعدد کل معلوم لک وبعدد خلقک ورضیٰ نفسک وزنۃ عرشک ومداد کلماتک

استغفر اللہ الذی لا الٰہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ

یا حی یا قیوم

صلی اللہ علیہ وسلم    صلی اللہ علیہ وسلم

تو اُن کے در پہ حاضر ہو جا وہ خلق عظیم کے پیکر اور انسانیت کے سب سے بڑھ کر محسن ہیں تجھے کبھی واپس نہ لوٹائیں گے !

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ

یا حی یا قیوم

اللھم صل وسلم وبارک علی سیدنا ومولانا وحبیبنا محمد النبی الامی
وعلی آلہ واصحابہ وعترتہ بعدد کل معلوم لک
وعدد خلقک ورضی نفسک وزنۃ عرشک ومداد کلماتک
استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ

یا حی یا قیوم

صلی اللہ علیہ وسلم
تو مر جاتا پر اُن کا در چھوڑ کر کبھی وہاں نہ جاتا
تو کبھی کہہ تو نے انہیں (صلی اللہ علیہ وسلم) مانا ہی نہیں ورنہ وہاں سے
اٹھ کر کہیں بھی نہ جاتا اور کبھی بھی نہ جاتا

(۲)

تو نے اپنے تئیں شاہ سمجھا ہے اگر اُن صلی اللہ علیہ وسلم کا گدا سمجھتا کبھی یہ حالت نہ ہوتی

بے شک تیرا وہاں سے اٹھ کر وہاں جانا فتوے میں شرک اور تقوے میں کفر ہے

جسے یہاں شفا نہ ملی کہیں بھی نہ ملی اور جو اِس در صلی اللہ علیہ وسلم کا گدا نہیں در در کا گدا ہے

لاریب فیہ

## کمالِ عبدیت

تیرا کمال اپنے آپ کو اُن کے در تک پہنچانا ہے اگر تو وہاں تک نہیں پہنچ سکا تو سمجھ تو کہیں بھی نہیں پہنچا ہر نسبت کی اصل محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اگر تو ان سے منسوب نہیں ہوا تو سمجھ کہ کسی سے بھی منسوب نہیں ہوا

ان تک پہنچنے کے بے شمار راستے ہیں ہر کسی نے اپنی راہ بیان کی کوئی تقویٰ سے پہنچا کوئی شیخ کی بدولت کوئی مال دے کر کوئی جان دے کر کسی نے کچھ دیا کسی نے کچھ کسی نے کچھ کیا کسی نے کچھ تو مردانہ وار اٹھ رختِ سفر باندھ اور سینہ تان کر دندناتا ہوا چل تیرے آہنی عزم کے سامنے پہاڑ رائی کے دانے اور سمندر چلو بھر پانی سے

